دے رہی ہیں۔خواتین بنکوں میں کام کر رہی ہیں۔ پائلٹ اور ائیر ہوسٹس بھی ہیں اس کے علاوہ وہ فلموں اور ٹیلی ویژن میں مردوں کے شانہ بشانہ کام کر رہی ہیں۔

سرکاری ملازمتوں کے علاوہ خواتین کیلئے نجی کاروبار کے بھی وسیع مواقع موجود ہیں۔نجی شعبہ ایک ترقی پذیر شعبہ ہے۔جس میں کام کی بڑی گنجائش موجود ہے۔اس میں گھریلو صنعت کی بہت اہمیت ہے۔ یہ ایک وسیع فیلڈ ہے اس فیلڈ میں کئی ایسے شعبے ہیں کہ جن میں خواتین کام کر سکتی ہیں۔گھریلو صنعت شہروں میں بہت ترقی کر رہی ہے۔شہری خواتین نے اپنے گھروں میں کشیدہ کاری، مصوری، ٹیلرنگ، بیوٹی پالر، گڑیا سازی اور اس طرح کے کئی مراکز قائم کر کے باعزت روزگار حاصل کی ہے۔کمپیوٹر اور دیگر فنی اداروں میں بھی خواتین کیلئے کام کے مواقع ہیں لیکن دیہاتوں میں ابھی تک گھریلو صنعت کیلئے ماحول پیدا نہیں ہوئی ہے اگر حکومت اس سلسلے میں خواتین کی رہنمائی کرے تو یہاں کی عورتیں بھی معاشی طور پر آگے بڑھ سکتی ہیں۔حکومت کو چاہیئے کہ وہ شہروں کی طرح دیہاتوں میں بھی فنی تربیتی ادارے قائم کرے تا کہ عورتیں تجربہ حاصل کر کے اپنے گھروں میں باعزت روزگار حاصل کر سکیں۔

## سُنہری باتیں........نائلہ اسلام سال چہارم

تین چیزوں کو قابو میں رکھیں.........................دل، غصہ، زبان

تین چیزوں کیلئے لڑیں.........................دین، حق، عزت

تین چیزیں حاصل کریں.........................علم، اخلاق، شرافت

تین چیزوں کا احترام کریں.........................والدین، استاد، قانون

تین چیزوں پر ایمان رکھیں.........................توحید، رسالت، قیامت

تین چیزوں کو یاد رکھیں.........................موت، احسان، نصیحت

تین چیزوں کو پاک رکھیں.........................خیالات، لباس، جسم

تین چیزیں خلوص دل سے کرنی چاہیئے.........................رحم، کرم، دعا

ہیں۔اور مردوں سے بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کر رہی ہیں۔وہ ہوائی جہاز سے لیکر بڑی بڑی مشینوں پر کام کر رہی ہیں اور مردوں کے اس خیال کو رد کر دیا ہے کہ عورتیں کمزور جسم اور نازک طبع ہونے کی وجہ سے مشکل کام نہیں کر سکتی ہیں۔دیکھا جائے تو عورتیں مشکل کام بہت خوش اسلوبی سے کر رہی ہین۔لیکن طبعی طور پر اُن کے لئے مناسب کام کچھ اس طرح ہیں۔

عورتوں کیلیئے جس پیشے کیو اولیت حاصل ہے وہ تدریس کا پیشہ ہے یہ ایک مقدس پیشہ ہے۔ جو کہ عورتوں کے مزاج سے قریب تر ہے۔اس پیشے میں عورتوں کی پردہ داری بھی ممکن ہے اور طبعاً یہ کام عورتوں کو سوٹ بھی کرتی ہے۔عورت ماں کی حیثیت سے اپنے بچے کی پرورش کرتی ہے انہیں اخلاق اور زمانے کے آداب سکھاتی ہے۔مثل مشہور ہے کہ بچے کی پہلی درسگاہ ماں کی گود ہے یہی وجہ ہے کہ عورتیں اس پیشے میں مردوں کی نسبت بہتر کارکردی دکھا رہی ہیں۔پرائیویٹ اسکولوں میں عورتوں کو ترجیحی بنیادوں پر ملازمت دی جارہی ہے۔اگر پرائیویٹ اسکولوں کی طرح سرکاری اسکولوں میں عورتوں کی ملازمت کا بہتر انتظام کیا جائے تو اس کے اچھے نتائج برآمد ہو سکتے ہیں۔

تدریس کے بعد دوسرا پیشہ ڈاکٹری کا پیشہ ہے اس پیشے میں خواتین کی بڑی اہمیت ہے۔تدریس کی طرح ڈاکٹری کا پیشہ بھی عورتوں کے مزاج سے قریب تر ہے۔مریضوں کی تیمارداری کیلیئے جس قوت برداشت اور رحم دلی کی ضرورت ہے وہ مردوں کے مقابلے میں عورتوں میں زیادہ ہے۔ بیمار کی دلجوئی اور تیمارداری عورتیں بہتر انداز میں کر سکتی ہیں۔ڈاکٹری کے علاوہ نرسنگ کا پیشہ بھی عورتوں کیلیئے کچھ کم اہم نہیں لیکن یہ دونوں شعبے حکومت کی سرپرستی کے بغیر نامکمل ہیں حکومت کو چاہیئے کہ وہ میڈیکل کالج میں طالبات کی نشستوں کو بڑھائے اور زیادہ سے زیادہ تعداد میں نرسنگ سکول قائم کرے تاکہ عورتیں اُن سے فائدہ اٹھا سکیں۔

اِن پیشوں کے علاوہ اور بھی کئی ایسے پیشے ہیں کہ جن کو اختیار کر کے عورتیں باعزت روزگار حاصل کر سکتی ہیں لیکن اِن پیشوں کے بارے میں عورتیں لاعلم ہیں اور ان تک عورتوں کی رسائی کم ہے۔ایک محدود طبقے کی

خواتین ترقی یافتہ اور اعلیٰ تعلیم یافتہ ہیں اور وہ سی۔ایس۔پی۔سی۔ایس اور مجسٹریٹ کے فرائض سرانجام

# عورتوں کیلئے پیشے کا انتخاب

شہناز امام (سال اوّل)

عورت کا مقام اسکا گھر اور چار دیواری ہے۔ یہ کہاوت اب فرسودہ ہوچکی ہے۔ اب وقت کے ساتھ ساتھ زمانے کی قدریں بھی بدل رہی ہیں۔ کل تک عورتوں کا گھر سے باہر نکلنا معیوب سمجھا جاتا تھا۔ آج وہ گھر کی چار دیواری سے نکل کر دفتروں اور کارخانوں میں مردوں کے شانہ بشانہ کام کررہی ہیں۔ وہ تعلیم حاصل کر رہی ہیں۔ اور تعلیم کی بدولت وہ اپنے حقوق اور فرائض سے واقفیت رکھتی ہیں۔ اُن کی سوچ میں تبدیلی آئی ہے۔ وہ نہ صرف آزادی چاہتی ہیں بلکہ وہ توانا اور مضبوط اعصاب کے مالک (مردوں) کا معاشی زندگی میں مقابلہ کرنا چاہتی ہیں۔ آج عورت عملی طور پر جو کچھ کررہی ہے۔ ماضی میں عورتیں اس کا تصور بھی نہیں کرسکتی تھیں عورت کا ماضی گھر کی چار دیواری میں بچوں کی پرورش اور امور خانہ داری تک محدود تھی اور گھر سے باہر قدم رکھنا اُن کیلئے معیوب تھی۔ لیکن حالات اب بدل چکے ہیں۔

صنعتی ترقی سے مقابلے کی ایک فضاء قائم ہوئی ہے۔ اس ترقی کی بدولت جہاں لوگوں کا معیار زندگی بلند ہوا ہے۔ ترقی اور خوشحالی آئی ہے۔ وہاں پر پیسے کی اہمیت بھی بڑھ گئی ہے۔ روزگار کی شکلیں بدل گئی ہیں۔ غربت اور بھوک اور افلاس بھی بڑھ گیا ہے۔ اور ان حالات میں گھر کی کفالت کیلئے پورے خاندان کو محنت اور کام کرنا پڑ رہا ہے۔ اور مردوں کیلئے تنہا اِن مسائل سے نمٹنا مشکل ہوگیا ہے۔ یہی وجہ ہیکہ اب مردوں کے ساتھ ساتھ عورتیں بھی تلاش روزگار کیلئے مجبور ہوگئی ہیں۔ لیکن مسئلہ یہ ہے کہ اُن کیلئے پیشوں کا انتخاب آسان نہیں ہے

اگر دیکھا جائے تو اب بھی روزگار اور وسائل پر مردوں کی اجادہ داری قائم ہے۔ مردوں کی اس اجارہ داری سے عورتوں کو کافی مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہی ہے۔ مردوں کا اب بھی یہی خیال ہے کہ عورتیں اُن کی طرح خوش اسلوبی سے کام نہیں کرسکتیں لیکن عورتیں اُن کی اِن باتوں سے اتفاق نہیں کرتیں اور انہوں نے اپنی مضبوط ارادوں کی بدولت مردوں کے اس سوچ کو غلط ثابت کی ہے۔ آج عورتیں ہر شعبہ زندگی میں کام کررہی

| | |
|---|---|
| 1992 | بوسینا ھرزیگوینا نے یوگوسلوا کیہ سے اپنی آزادی کا اعلان مارچ 1992 میں کیا۔ |
| 1994 | نیلسن منڈیلا نے جنوبی افریقہ کے صدر کی حیثیت سے حلف اٹھایا وہ جنوبی افریقہ کی جدوجہد آزادی کے ہیرو ہیں۔ |
| 1996 | ڈولی (بھیڑ) کی کلوننگ کی گئی۔ |
| 1998 | حکیم محمد سعید قتل کر دیئے گئے۔ |
| 1999 | دنیا کی آبادی چھ بلین ہوگئی۔ |
| 2000 | پاکستان میں (Hataf 1) میزائل کا تجربہ 7 فروری 2000 کو کیا گیا۔ |

# ماں

شکیلہ عظیم :تھرڈ ائیر

ماں وہ خوشبو ہے جس سے جہاں مہکتا ہے۔

ماں تو ایک عدا ہے جو ہمیشہ سر پر برستی ہے۔

ماں وہ ہستی ہے جو اپنا آنچل دالے تو دشمن سے محفوظ رہو گے۔

ماں تو ایک مشعل ہے جو ہمیشہ راستہ دکھاتی ہے۔

اس وقت سے ہمیشہ ڈرو جب نفرت یا فریاد سے ماں آسمان کی طرف ہاتھ اٹھائے۔

ماں کے بغیر گھر ایک قبرستان ہے۔

ماں وہ سایہ ہے جس کے پاس ستانے سے زندگی بھر کی تھکن اتر جاتی ہے۔

بدنصیب ہیں وہ جن کے ماں باپ چل بسے ہیں۔

| | |
|---|---|
| 1932 | شاہ عبدالعزیز نے سعودی عربیہ میں اپنی حکومت قائم کی اسی سال عراق بھی آزاد ہوا۔ |
| 1939 | جرمنی نے یکم ستمبر 1939 کو پولینڈ پر حملہ کیا۔ جو جنگ عظیم دوئم کا نکتہ آغاز بنا۔ یہ جنگ 2 ستمبر 1945 کو جاپان کی شکست کے بعد ختم ہوا۔ |
| 1944 | ھارورڈ ھیکن نے ڈیجیٹل کمپیوٹر بنایا جو، ارک ون کہلاتا ہے۔ |
| 1945 | امریکہ نے جاپان کے شہر ھیروشیما اور ناگاساکی پر ایٹم بمب گرا کر تقریباً 132000 آدمیوں کی جان لی۔ |
| 1947 | اس سال پاکستان آزاد ہوا۔ |
| 1948 | مولانا عبدالستار ایدھی نے ایمبولنس سروس شروع کی۔ |
| 1950 | پاکستان ورلڈ بنک کا ممبر بنا۔ |
| 1951 | 4 ستمبر 1951 میں جاپان میں امن کانفرنس کے پروگرام کو پہلی مرتبہ ٹیلیوژن کے ذریعے دکھایا گیا۔ |
| 1954 | اردو پاکستان کی سرکاری زبان کے طور پر نافذ ہوا۔ |
| 1956 | پاکستان کا پہلا آئین 23 مارچ 1956 کو پاس ہوا۔ |
| 1957 | حرم شریف کی توسیع کا کام شروع ہوا اور یہ کام 1968 کو مکمل ہوا۔ |
| 1961 | بلوچی اکیڈمی قائم کیا گیا۔ جس کے چیرمین محمد سردار خان گیشگوری تھے۔ اس ادارے نے ابھی تک کم از کم 800 کتابیں شائع کی ہیں۔ |
| 1962 | پروفیسر عاقل خان مینگل اور ڈاکٹر عبدالرحمٰن بارکر نے مونڈیل کے اسلامی یونیورسٹی سے بلوچی کی کتاب ''بلوچی ءِ بُنی کتاب'' شائع کیا۔ |
| 1963 | صدر کینڈی قتل کر دیئے گئے۔ |
| 1979 | ایران میں اسلامی حکومت کا قیام امام خمینی کی سربراہی میں ہوا۔ |
| 1983 | انٹرینٹ کی ایجاد نے اطلاعاتی شعبے میں انقلاب برپا کیا۔ |

alochiesرومن رسم الخط میں لکھی اوراسی سال لالاہتھورام نے بلوچی نامہ کے نام سے بھی کتاب شائع کی۔

1914 پہلی جنگ عظیم شروع ہوئی جس میں 8 ملین آدمی مارے گئے۔اس جنگ میں امریکہ غیر جانب دارر ہااوراس کے نتیجے میں وہ ایک عظیم صنعتی،فوجی،طاقت بن کرابھرا۔

1915 موہن داس کرم چندگاندھی(1869-1948)جنوبی افریقہ میں 21 سال قیام کے بعد ھندوستان آیااورانگریزوں کے خلاف اپنے عدم تشدد کی تحریک کا آغاز کیا۔اوراس تحریک کے نتیجے میں وہ 15 اگست 1947 میں ھندوستان کوآزادی دلانے میں کامیاب ہوئے۔انہیں 30 جنوری 1948 کوناتھورام گوڈے نے قتل کیا تھا۔

1916 سائیکس پیکوٹ ایگریمنٹ: برطانیہ اورفرانس کےاس خفیہ معاہدے کےتحت ترکی کے عرب علاقوں کی بندربانٹ ہوئی جس میں لبنان،شام فرانس کواوراردن اور فلسطین برطانیہ کودیئے گئے

1917 لینن نے بالشویک انقلاب کے ذریعے زارِروس کی حکمرانی کا خاتمہ کرکے مزدورراج قائم کیا

1919 13 اپریل 1919 کوجلیانوالہ باغ کاواقعہ پیش آیا۔جس میں انگریزوں نے نہتے مظاہرین کاقتل عام کیا۔یہی واقعہ ھندوستان میں انگریزی حاکمیت کے خاتمے کا سبب بنا۔

1921 قائداعظم محمدعلی جناح نے کانگریس سے علیحدگی اختیارکی۔

1921 مولاناحضوربخش جتوئی نے قران پاک کابلوچی ترجمہ کیا۔

1922 مصطفےٰ کمال پاشانے عثمانیہ ترک کی حکمرانی کا خاتمہ کرکے جدید ترکی ریاست قائم کی۔

1923 خلیل جبران(1883-1945)لبنان کافلسفی اورمحبِّ وطن ادیب جس نے اپنی شہرہ آفاق کتاب The Prophet تحریرکرکےادبی دنیامیں تہلکہ مچادیا۔

1925 بیرڈ نےاپریل 1925 میں اپنے پہلےٹی وی سسٹم کومتعارف کیا۔

1928 الیکزینڈرفلمنگ نے پنسلین دریافت کرکےمیڈیسن کے شعبے میں انقلاب برپاکی۔

1930 مرماڈیوک پیکتال نےقران پاک کاانگریزی ترجمہ کیا۔

# بیسویں صدی کے پس منظر میں

فاخرہ نظام سال دوئم

| | |
|---|---|
| 1901 | ہندوستان میں شمال مغربی صوبہ NWFP کے نام سے الگ صوبہ بنایا گیا۔ |
| 1901 | راویندرناتھ ٹیگور بنگال کے عظیم فلسفی شاعر نے شانتی نکتان میں ایک سکول قائم کی جس کے ذریعے ہندی اور برطانوی کلچر کو مربوط رکھنے کی کوشش کی گئی انہیں 1913 میں نوبل انعام ملا۔ |
| 1902 | میکسم گورکی نے اپنی مشہور ڈرامہ The Lower Depths شائع کی۔ وہ ایک ترقی پسند ادیب تھے۔ ان کی ناول ''ماں'' کو عالمی شہرت حاصل ہے اس ناول میں انہوں نے کسانوں اور مزدوروں کی غربت اور تحریکی کردار کو اس ناول کے ذریعے اجاگر کیا تھا۔ |
| 1902 | عبداللہ عبدالرحمٰن 1940-1872 جنوبی افریکہ میں نسل پرستی کے خلاف پہلی مرتبہ افریکن پیپلز آرگنائیزیشن APO کے نام سے ایک تنظیم قائم کی وہ گوروں اور سیاہ فام افریقی باشندوں کے مابین مساوات اور یکجہتی کے خواہاں تھے |
| 1903 | رچرڈ زگمونڈی/ھنری سائیڈنٹوف نے Ultramicroscop ایجاد کی اس خوردبین کے ذریعے چھوٹی چھوٹی شے بھی آسانی سے دیکھی جاسکتی تھی۔ |
| 1904 | سر ولیم رامزے 1916-1852 اسکاٹ لینڈ کے اس سائنسدان نے آرگن، ہیلیم، نیون اور ذینون گیس، دریافت کی اور 1904 میں اپنے ان خدمات کے نتیجے میں نوبل انعام حاصل کی |
| 1905 | روس میں انقلاب 1905 کی ناکامی کے بعد Pogrom نے چھ سو شہروں اور قصبات میں ہزاروں یہودیوں کا قتل عام کیا۔ اُن کے جائیداد کو لوٹا گیا۔ یہ تنظیم زارِ روس نے تشکیل دی تھی۔ |
| 1906 | ھنری جیمز ہائینوکیر 1912-1854 نے حساب اور فزکس پر 30 کتابیں اور 500 مضامین لکھے۔ |
| 1907 | ایم۔ لانگ۔ ورتھ ڈیمز نے اپنی شہرہ آفاق کتاب papular poetry of B |

اسے چاہیئے کہ وہ فوراً اس کی حکم پر عمل کرے۔ اور اُن کی خدمت کرے۔ یہی ماں ہے کہ جس کی خوشبو سے دنیا معطر ہو رہی ہے۔ یہ ایک ایسی پھول ہے جس سے دنیا مہک رہی ہے۔

ماں ایک عظیم رشتہ ہے۔ ماں کا رشتہ بے مثال بقول حکیم لقمان ''اگر مجھے میری ماں سے جدا کر دیا جائے تو میں پاگل ہو جاؤں گا'' خدانخواستہ اگر کسی گھر میں ماں نہ ہو تو وہ گھر سنسان لگتا ہے وہاں اندھیرا چھایا ہوتا ہے۔

والدین کے بارے میں اللہ تعالیٰ اپنے قرآن مجید میں فرماتے ہیں۔''اور تمھارے رب نے حکم فرمایا اسی (اللہ) کی عبادت کرو۔ اور والدیں کے ساتھ احسان کرو۔ اگر وہ تمھارے سامنے بڑھاپے کو پہنچ جائیں ایک یا دونوں تو انہیں اف نہیں کہنا۔ اور نہ ہی انہیں جھڑکنا۔ ان سے تعظیم کی بات کرنا اور ان کے لئے عاجزی سے بازو پھیلانا۔'' پس معلوم ہو گیا کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں والدیں سے کس طرح حسن سلوک سے پیش آنے کا حکم دیا ہے۔

ماں اپنے بچے کی پرورش کیلیئے اور اس کی زندگی کیلیئے نہ تو اپنی نیند کو نیند سمجھتی ہے اور نہ ہی دکھ کو دکھ بلکہ وہ خود تکلیفیں برداشت کرتی ہے۔ لیکن اپنی اولاد کی بہتری کیلیئے اپنا غم، اپنا دکھ، درد اور اپنی تکلیفیں سب کچھ بھول جاتی ہے۔ بچے کی سب سے پہلی درسگاہ ماں کی گود ہے۔ حضورؐ نے ایک موقعے پر فرمایا'' کہ جنت تمھاری ماؤں کے قدموں کے نیچے ہے'' پس ہمیں ماں کی خوشنودی دنیا کی ہر چیز سے عزیز ہو تب کامیابی ہماری قدم چھولے گی۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ انسانی رشتوں میں محبت کا افضل ترین روپ ممتا ہے۔ ماں دنیا کی سب سے مقدس ہستی ہے۔

## زندگی ........................ سیما غزل گرمکانی

زندگی اک خواب ہے۔ اور ہر خواب کی قسمت میں ٹوٹنا ہوتا ہے۔ زندگی اک پھول ہے اور ہر پھول ایک نہ ایک دن مرجھا جاتا ہے۔ زندگی ایک سائے کی مانند ہوتی ہے اور سائے روشنی کے محتاج ہوتی ہے جیسے زندگی موت کا محتاج ہوتی ہے زندگی ایک حسین بے وفائی ہے زندگی اک سراب ہے ہم ساری عمر اس سراب کے پیچھے دوڑتے ہیں اور انجام موت ہوتا ہے۔ ہم صرف پل دو پل کیلیئے دنیا میں آتے ہیں۔ اور یہ بھول جاتے ہیں کہ دنیا سرائے ہے جو آتا ہے اُسے جانا پڑتا ہے مگر کہاں سے پتہ نہیں۔

# ماں

نازیہ ابراھیم فرسٹ ائیر

پیاری ماں مجھ کو تیری دعا چاہیئے

تیرے آنچل کی ٹھنڈی ہوا چاہیئے

اگر رشتوں کے بابت سے مطالعہ کیا جائے۔تو ان رشتوں میں سب سے مضبوط رشتہ ماں کا رشتہ تصور کیا جاتا ہے۔ماں کی عظمت کے بارے میں منوّر حسنین نے دنیا کی تمام نشیب وفراز کو ماں سے مشابہ کی ہے۔ کیونکہ ہر کامیابی کے پیچھے ماں کی دعا نے اثر ضرور دکھائی ہوگی۔ ماں کا رشتہ دنیا کے دیگر تمام رشتوں سے ممتاز ہے۔ یہ لفظ ماں جو تین حرف پر مشتمل ہے۔ یہ اتنا پیار کہ نہ جانے اس کے اندر محبتوں کے کتنے سمندر ٹھاٹھیں مار رہے ہیں۔ ماں کا لفظ سنتے ہی سینے کے اندر احساسات کی ایک لہر امنڈتی ہے۔اور دل ونگاہ خالق کے حضور سجدہ شکر بجالاتے ہیں۔جس نے اتنی عظیم دولت سے ہمیں ہمکنار فرمایا۔ ماں کے اولاد پر اس قدر احسانات ہیں۔ کہ اگر ماں کی زندگی تک دن رات اس کی خدمت کر کے احسانات کا بدلہ چکانا چاہے تو پھر بھی صحیح طور پر ان کے احسانات کا حق ادانہیں کرسکتی۔ ماں ایک ایسی شے ہے۔جس کا دل اتنا وسیع ہے۔ کہ اس میں کائنات سما جاتی ہے۔ دنیا کی سب سے بڑی نعمت ماں ہے۔ ماں ایک ایسی لازوال دولت ہے۔جس کے دم سے یہ کائنات آباد ہے۔ ماں کی دعا سدا ساتھ رہتی ہے۔ماں دنیا میں قدرت کی طرف سے سب سے انمول اور قیمتی تحفہ ہے۔ جس نے اپنی ماں کی اطاعت نہیں کی۔ گویا اس نے اللہ اور اس کے رسولؐ کی اطاعت نہیں کی۔ ماں ایک ایسی روشنی ہے جو تمام گھر کو روشن تصور کی جاتی ہے۔اگر گھر میں ماں موجود ہو تو دنیا کی ہر شے حسین لگتی ہے۔اور بغیر ماں کے زندگی زہر قاتل لگتی ہے۔یہی ماں پرورش کی بنیاد ہے۔ جو اولاد کیلئے اپنی جان نچھاور کرنے سے بھی دریغ نہیں کرتی۔ ماں کی اطاعت اولاد کیلئے نہایت ضروری ہے۔اگر ماں اپنی اولاد کو کسی بھی کام کیلئے کہہ دے تو

احترام انسانیت سکھاتی ہے اور معاشرے سے سیاسی و اخلاقی ابتری دور کرتی ہے یہ بات فطرت کے استحکام کے حق میں جاتی ہے کہ قانون کی حکمرانی و عدل انصاف پر مبنی ایک ایسا معاشرہ قائم کیا جائے جسمیں کمزور سے کمزور لوگوں کو انصاف حاصل کرنے میں پریشانی نہ ہوان کے اقتصادی، سماجی اور معاشرتی مسائل حل ہو جائیں، خواتین کو معاشرے میں باعزت مقام حاصل ہو نظام تعلیم ایسا ہو جس سے طلبہ و طالبات میں شائستگی قومی اور شخصی معاملات میں سنجیدگی، تہذیب اور حصول علم کا مقصد پورا ہو یہ وہ باتیں ہیں جن کے ہونے سے معاشرے کو اعلیٰ اخلاقی اصولوں کے عین مطابق کہا جاسکتا ہے خدمت خلق میں اگر ریا کاری اور دکھاوٗ آجائے تو اس سے اس کی روح اس طرح ختم ہو جاتی ہے جسے آگ خشک لکڑی کو ختم کرتی ہے۔ ارشاد ربانی ہے'' آپس میں ایک دوسرے کو بُرے ناموں سے مت پکارو کیونکہ جو لوگوں کے بارے میں بُرا سوچتے ہیں وہ خدمت خلق نہیں کر سکتے ہیں اور جو لوگوں کے بارے میں سوچتے ہیں اور نہ ہی بُرے خیالات رکھتے ہیں وہی خدمت خلق کے فریضے کو بہ طریقہ احسن انجام دے سکتے ہیں حدیث شریف میں ہے کہ قوم کا سردار وہ ہوتا ہے جو قوم کی خدمت کرے دراصل واقعہ یہ ہیکہ خدمت خلق کی جو تعلیم ہے اس کی روح یہ ہیکہ معاشرے میں انصاف، دیانت داری، مساوات امن امان اخوت قائم ہو جو شخص رشوت لیتا ہے بد دیانتی و چوری کا ارتکاب کرتا ہے اور استحصالی مقاصد کو بروئے کار لاتا ہے وہ مخلوق کی کوئی خدمت نہیں کر رہا ہے ایسا شخص اللہ کی زمین میں خیر عافیت وسعادت کے چراغ روشن نہیں کرتا بلکہ اخلاق کی راہیں مسدود کرتا ہے اُس دولت و امارات سے مفلسی کی زندگی اچھی ہے جس سے احترام انسانیت پامال ہوتا ہے انسان مال و دولت جاہ وجلال سے باعزت نہیں ہوتا بلکہ اخلاق سے ہوتی ہے یہاں میں یہ ذکر کرتا چلوں کہ رسولؐ کے جذبہ خدمت کا عالم یہ تھا کہ جب خانہ کعبہ کی تعمیر ہورہی تھی تو آپؐ انیٹیں اُٹھا اُٹھا کر مستریوں کے پاس لاتے تھے اسی طرح مسجد قباء اور مسجد نبویؐ کی تعمیر میں بھی آپؐ نے حصہ لیا حبشہ سے جو مہمان آئے تھے صحابہ کرامؓ نے چاہا کہ وہ انکی خدمت گزاری کریں لیکن آپؐ نے انہیں روک دیا اور کہا کہ انہوں نے میرے دوستوں کی خدمت کی ہے اسلیئے ان کی خدمت گذاری کا فرض میں خود انجام دوں گا۔

خدمت خلق سے انسان میں کفر وغرور پیدا نہ ہوگا اور ہر شخص دوسرے کی عزت کریگا یہ ایک ایسا جذبہ ہے جو انسان کو رضائے الہیٰ کا گرویدہ بنادیتا ہے۔



# خدمت خلق اور اسلام

عبدالمجید عابد وشبودی

اسلام ایک ایسا دین ہے جو ذات پات مشرق ومغرب شمال وجنوب کی بلند سے بلند دیواروں کو گرا دیتا ہے اور انسانیت کی خدمت کو فریضہ انسانی گردانتا ہے وہ اسلام ہی تھا جس نے بنی نوع انسان کو کفر و جاہلیت سے نکالا اور انہیں دنیا تک اسلام انسانیت کو راہ راست پر چلنے کی تلقین کرتا ہے اور اس بات سے بھی انکار نہیں کی جاتی ہیکہ اسلام نے دنیائے انسانیت کو دعوت فکر دی اور یہ واضح کر دی کہ جو افراد اور قومیں اللہ کی واحدانیت کاملہ پر یقین نہیں رکھتیں وہ نیست ونوبود ہونگی۔ اس بات کا واضح ثبوت ہے قوم عاد وقوم ثمود۔ کہ وہ جب دنیا سے گئیں اِن کیلئے نہ زمین رویا اور نہ آسمان نے آنسو بہائے اس سے اندازہ ہوا کہ خدا کو ایسے لوگ ہرگز پسند نہیں جو انسانیت کی خدمت نہ کریں خدمت خلق کے جذبے سے سماجی کارکن کا تشخص اُجاگر ہونے میں بڑی مدد ملتی ہے یہ ایک حقیقت ہیکہ جس نے اپنی زندگی میں سب کچھ قربان کر کے ملک وقوم کی خدمت کو اپنا شعار بنایا وہ یہ نہیں دیکھتا ہے میری بھی ایک زندگی ہے بلکہ وہ خدمت خلق میں اتنا آگے گزر جاتا ہے کہ وہاں سے پلٹ کر آنے کو جان دینے کے مترادف سمجھتا ہے کیونکہ وہ جانتا ہے کہ خدمت خلق سے خدا تک پہنچنے کے ساتھ ساتھ انسانی تہذیب وتمدن کو ہلاکت سے ہی نجات ملتی ہے اور ترقی کی راہیں کھل جاتی ہیں اسلام خدمت خلق کو جو اہمیت دیتی ہے اس قدر اہمیت شاید کوئی اور مذہب دے بات یہاں تک ختم نہیں ہوتی اسلام خدمت کو اپنی تعلیمات کا لازمی نتیجہ اور حاصل قرار دیتا ہے اور اس بارے میں ایک جامع اور موثر نظام حیات مرتب کرتا ہے مثلاً اسلام حلال وحرام کا تعین کرتا ہے اس کا کہنا ہے کہ کسی کو ناحق قتل نہ کرو اس طرح وہ زوجین کے حقوق شوہر کے فرائض، بیوی کے فرائض اور والدین کی خدمت کے طریقے بتاتا ہے وہ جہاں سچ ، جھوٹ، صبر، تحمل عفو درگزر ایثار وقربانی کی تعلیم دیتا ہے وہاں اسلام وعدہ خلافی، جھوٹ بولنا، تکبر، بخل، عیب جوئی اور غنیمت سے بچنے کی تلقین کرتا ہے تاکہ ایک صالح معاشرے کی تشکیل ہو سکے۔ تجارت میں اسمگلنگ بلیک کا دھندا سودی کاروبار بھی خدمت خلق کے خلاف بات ہے کیونکہ ان سے لوگوں کی حق تلفی ہوتی ہے اور معاشرے کی ترقی وخوشحالی میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہے اور دل کو دنیا کی ہوس سے دور رکھنا خدمت خلق کی بنیادی اساس ہے اور یہ ایک ایسی تعلیم ہے جو لوگوں کو

# ذہنی آزمائش

کلثوم حسن سال دوئم

ذیل سوالات کے جوابات معلوم کر کے اپنی ذہانت کو آزمائیے

1 قرآن پاک کے نزول میں کتنے سال لگے۔
2 قرآن پاک کی سب سے طویل سورۃ کونسی ہے۔
3 اسلام کی پہلی مسجد کا نام بتائیے۔
4 قرآن پاک میں نماز اور زکواۃ کا ذکر کتنی مرتبہ آیا ہے۔
5 اسلام کے پہلے شہید خاتون کا نام بتائیے
6 دنیا کے سب سے طویل دریا کا نام بتائیے
7 اسلام کے پہلے شہید مرد کا نام بتائیے
8 پاکستان کا سب سے بڑا سول ایوارڈ کونسی ہے
9 چاند پر اترنے والے پہلے خلاباز کا نام بتائیے
10 1970 میں پاکستان کے کس سائنسدان نے فزکس کا نوبل انعام حاصل کیا
11 پہلے کلوننگ جانور کا نام بتائیں
12 دنیا کی سب سے قدیم تحریزی زبان کونسی ہے۔
13 دنیا کی سب سے مصروف ترین ہوائی اڈے کا نام بتائیں
14 وہ کونسی نماز ہے جسمیں سجدہ نہیں ہوتا۔
15 دنیا کی سب سے بڑی ریلوے لائن کونسی ہے۔

جواب صفحہ نمبر 26 پر دیکھیں۔

کیطرح ساتھ ہوں گے۔ حضورؐ اپنی بیٹی فاطمہؓ سے بہت محبت کرتے تھے۔ وہ آتیں تو ان کیلئے چادر بچھا دیتے۔
خود بھی ان کے گھر کبھی کبھی جاتے اور ان کے بچوں سے پیار کرتے۔
بہن کو بھی اسلامی معاشرے میں عزت کا مقام حاصل ہے۔ حضورؐ اپنی رضاعی بہن کو جو حلیمہ سعدیہ کی بیٹی تھیں۔ کی بہت عزت کرتے تھے۔ اٹھ کر اس کا استقبال کرتے اور اس کیلئے اپنی چادر بچھا دیتے۔

اسطرح اسلام نے عورت کو اس کی مختلف حیثیتوں میں باعزت مقام عطا کیا۔ اس کے حقوق متعین کیے۔ ذمہ داریاں اس کے سپرد کیں۔ اور اسے معاشرے کا ذمہ دار عنصر بنا دیا۔ یہ اسلام کی حسن معاشرت ہے۔ آج بھی اسلامی معاشرے میں عورت کو جو مقام و مرتبہ حاصل ہے وہ کسی اور معاشرے میں اسے حاصل نہیں ہے۔

# جوابات ذہنی آزمائش:

(1) 23 سال (2) سورۃ البقر (3) مسجد قباء (4) نماز 400 بار، زکواۃ 32 بار

(5) حضرت سمیہؓ (6) دریائے نیل (7) حضرت حارث بن ابی ہالہ (8) نشان پاکستان (9) آرمز سٹرانگ (10) ڈاکٹر عبدالسلام (11) ڈولی (بھیڑ) (12) چینی زبان (13) اوھیر انٹرنیشنل ایرپورٹ شکاگو (14) نماز جنازہ

(15) گرنیڈ سنٹرل ٹرمینل نیویارک سٹی

# اسلام میں عورت کا مقام

امینہ ناصر: تھرڈ ایئر

اسلام سے پہلے کے معاشرے میں عورت کو کوئی مقام حاصل نہیں تھی اور اُن کے ساتھ جانوروں سے بھی بدتر سلوک کیا جاتا تھا۔ اسلام نے عورت کو معاشرے میں عزت واحترام دیا۔ اس کے حقوق متعین کئے اور بعض صورتوں میں عورت کو مردوں سے بھی بڑھ کر احترام دیا۔ اسلامی معاشرہ میں عورت ماں، بیٹی، بہن اور بیوی کے روپ میں قابل احترام حیثیت کی مالک ہے۔

قرآن اور حدیث میں عورتوں کے حقوق کی سخت تاکید کی گئی ہے۔ حضورؐ کو عورتوں کے حقوق کا اتنا خیال تھا کہ آپؐ نے حجۃ الوداع کے آخری خطبے میں ان کے حقوق کا بطور خاص ذکر کیا۔

عورت ماں کی حیثیت سے اولاد کی تربیت اور پرورش کرتی ہے۔ اس اعتبار سے اسلام نے اسے اولاد کے ادب اور احترام کا مستحق ٹھہرایا ہے۔ ماں کے ادب واحترام کے بارے میں حضورؐ نے فرمایا کہ جنت ماں کے قدموں میں ہے۔ آپؐ نے ماں کی خدمت کو اجر وثواب میں جہاد کے برابر قرار دیا۔

بیٹی کی حیثیت سے بھی عورت کو اسلام نے عزت کا مقام دیا۔ دور جاہلیت میں عرب بیٹی کو منحوس خیال کرتے تھے۔ اور اسے پیدا ہوتے ہی زندہ دفن کرتے تھے۔ اسلام نے اس ظلم کا خاتمہ کیا اور بیٹی کو خدا کی رحمت قرار دیا۔ اسلام نے بیٹی کو بیٹے کی طرح باپ کی میراث میں حصہ دار قرار دیا اور اسے والدین کیلئے جنت میں جانے کا ذریعہ بتایا۔

آپؐ نے فرمایا: ''جب کسی شخص کو لڑکیوں کی وجہ سے کسی مصیبت کا سامنا کرنا پڑا۔ اور وہ ان کے ساتھ نیکی کرے تو یہ دوزخ کی آگ سے اس کیلئے آڑ بن جائیں گے۔ آپ نے یہ بھی فرمایا کہ جو شخص دو لڑکیوں کی پرورش کرے یہاں تک کہ وہ بڑی ہو جائیں۔ تو قیامت کے روز اس کا رتبہ یہ ہوگا کہ وہ اور میں ان دو انگلیوں

# کام کی باتیں

کلثوم حاجی مولا بخش سال دوئم

1 وقت کی قدر کرو کیونکہ گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

2 وقت دولت ہے اگر دھیان سے خرچ کرو گے فائدہ اٹھاؤ گے۔

3 کھیل ایک ضرورت ہے اس سے جسم میں توانائی آتی ہے اور سستی اور کاہلی دور ہو جاتی ہے مگر کھیل افیون نہیں کہ اس سے نشے میں سب کچھ بھول جاؤ۔

4 جو بھی کام کرو اس میں تسلسل قائم رکھو۔

5 زندگی کی دوڑ میں درمیانی راستہ اختیار کرو یہ سنت بھی ہے اور کامیابی کی کنجی بھی۔

6 اپنی ذات پر بھروسہ رکھو۔ دوسروں کی محتاجی اپاہج بنا دیتی ہے۔

7 کامیابی کیلئے کوشش شرط ہے اور کوشش سوچ اور حوصلہ کو طاقت بخشتی ہے۔

8 حوصلہ بلند رکھو اور چھوٹی چھوٹی ناکامیوں سے ہمت نہ ہارو۔

9 مشکل گھڑی میں اللہ کا سہارا لو اور حوصلہ برقرار رکھو۔

10 مصیبت کے وقت اللہ کو زیادہ یاد کرو۔ اس سے ہمت بڑھے گی اور صبر نصیب ہوگا۔

11 نماز میں پابندی کرو تو کامیاب زندگی گزار سکو گے اس کی بدولت اوقات کی اہمیت کا احساس پیدا ہوتا ہے اور اللہ کا کرم شامل حال رہتا ہے۔

12 قرآن پاک کی روزانہ تلاوت کرو تا کہ اللہ کا کرم شامل حال رہے۔

13 بزرگوں کی عزت کرو کہ تمہیں عزت نصیب ہو۔

14 خدا کے سوا کسی کے آگے سر نہ جھکاؤ۔

15 زبان درست ہو جائے تو دل بھی درست ہو جاتا ہے۔

☆☆☆☆☆

ہے ''جس شخص کے پاس کوئی لونڈی ہواور وہ اسکو اچھی تعلیم دے اور عمدہ تہذیب وشائستگی کے آداب سکھائے۔ پھر اُسکو آزاد کر کے اس سے نکاح کرے اس کیلئے دُھرا اجر ہے۔

نبی کریمؐ تعلیم میں عورتوں کا خاص خیال رکھتے تھے۔ جمعہ شریف اور عیدین کی نمازوں میں عورتیں شریک ہوکر حضورؐ کے خطابات سے مستفیض ہوتی تھیں۔

حارث بن نعمان کی صاحبزادی بیان کرتی ہیں کہ میں نے ''سورہ ق'' حضورؐ کی زبان مبارک سے سن کر یاد کی ہے آپ ہر جمعہ کی خطبہ میں سورۃ پڑھا کرتے تھے۔

رسول اللہؐ کو عورتوں کی تعلیم کا اسقدر احساس تھا کہ کئی مرتبہ نماز کے بعد دوبارہ عورتوں کی جانب تشریف لے جاتے انکو دین کی باتیں بتاتے۔ آپؐ کو خیال آیا کہ عورتوں نے شاید آپؐ کی باتیں ٹھیک طرح سے نہیں سُن لی ہیں۔

عورتوں کی تعلیم سے متعلق صرف دینی اعتبار سے اسلئے دلائل دینے کی کوشش کی گئی ہے تاکہ کسی کو بھی تعلیم نسوان کے متعلق شک وشبہ نہ رہے۔ اگر عورت دین و دنیا کے بارے میں آگہی رکھتی ہو تو اس سے معاشرے کی تشکیل وتعمیر میں بڑی مدد مل سکتی ہے۔

مفکرین اسلام نے عورتوں کے حق تعلیم کو قانونی طور پر تسلیم کیا ہے۔ عورت اس حق کیلئے عدالت کا دروازہ بھی کھٹکھٹا سکتی ہے۔ جسکی تفصیل کتاب فقہ میں موجود ہے اسطرح اسلام نے عورتوں کو برابر حقوق دیکر ایک متمدن اسلامی معاشرے کی بنیادیں ڈل دیں۔ اگر مسلمان مرد اور عورت اپنے اپنے حدود اور دائرہ کار میں رہتے ہوئے تعلیم حاصل کریں تو کوئی وجہ نہیں کہ اسلامی معاشرہ پھر سے اپنے درخشان ماضی کی طرف نہ لوٹ سکے۔



# تعلیم نسواں

گل یاسمین کریم بی ایس سی

اس جدید اور سائنٹیفک دور میں علم کی اہمیت اور افادیت سے کوئی انکاری نہیں۔ انسان علم ہی سے اپنے اردگرد کے دنیا کا مطالعہ کرتا ہے۔ علم کے نتائج سے اپنی عملی سرگرمیوں میں اضافہ کرتا ہے۔ علم کے بغیر نہ بہتر سماج کی تشکیل و تعمیر ہوسکتی ہے اور نہ ہی عظیم انسان کا جم ہوسکتا ہے۔ یقیناً علم ہی انسان کی شخصیت، ذہنی، جسمانی، روحانی، نفسیاتی غرض کہ تمام پہلوؤں کو جلا بخشتی ہے اچھائی اور برائی میں تمیز کرسکتی ہے۔

علم حاصل کرنا مرد اور عورت دونوں پر فرض ہے، عام طور پر کہا جاتا ہے کہ تعلیم صرف مردوں کا حق ہے خواتین صرف چادر اور چار دیواری تک محدود رہے۔ تو یہ فلسفہ سماج کی قاتل بن سکتی ہے۔ دنیاوی اور دینی اعتبار میں خواتین کیلئے علم اتنی ضروری ہے جتنا کہ مردوں کیلئے۔

تعلیم ہر انسان کا بنیادی حق ہے۔ اسلئے آپؐ نے کسی کو بھی مستثنیٰ قرار نہیں دیا۔ خصوصاً عورتوں کی تعلیم کی طرف آپؐ کی خصوصی توجہ تھی۔ ”علم حاصل کرنا مرد اور عورت دونوں پر فرض ہے۔“

بیعت السلام کے وقت جو شرائط بیان کی جاتی تھیں وہ ایک طرح کی تعلیم تھی سورہ الممتحنہ میں بیعت کے اصولوں کا ذکر ملتا ہے۔ عورتوں سے بیعت لیتے وقت آپ جو عہد لیتے تھے اسے قرآن نے تفصیلاً بیان کیا ہے۔

عورتوں کو دنیاوی علم سیکھنے کی نہ صرف اجازت دی گئی ہے بلکہ ان کی تعلیم و تربیت کو اسی قدر ضروری قرار دیا گیا ہے۔ جسقدر مردوں کی تعلیم و تربیت ضروری ہے۔

آپکے ازدواج مطہرات اور خصوصاً حضرت عائشہ صدیقہؓ نہ صرف عورتوں کی بلکہ مردوں کی بھی معلمہ تھیں۔ بڑے بڑے صحابہ و تابعین کرام اُن سے حدیث، تفسیر اور فقہ کی تعلیم حاصل کرتے تھے۔

اشراف تو درکنار حضورؐ نے لونڈیوں تک کو علم و ادب سکھانے کا حکم دیا تھا۔ چنانچہ آپؐ کا ارشاد گرامی

غارت گری کا بازار گرم ہے۔رشتوں کا تقدس مٹ گیا ہے والدین کی عزت نہیں کی جاتی ،اساتذہ کی قدر نہیں کی جاتی ،رحم دلی غائب ہو چکی ہے۔اس کا سبب کیا ہے؟اس کا سبب یہ ہے کہ ہم نے خود کو نفس امّارہ کا غلام بنا دیا ہے۔ہم نے نفس کی پاکیزگی کے بارے میں فکر کرنا چھوڑ دیا ہے۔خدا کے احکامات کی تعمیل سے گریزاں ہیں۔ اگر انسان اپنے نفس کی پاکیزگی اور طہارت کے بارے میں فکر مند ہو تزکیہ نفس کرے تو کوئی وجہ نہیں کہ ہمارا معاشرہ خوشیوں کا گہوارہ نہ بن جائے۔تزکیہ نفس ہی دونوں جہانوں کی بھلائی اور کامرانی ہے لہذا ہمیں چاہیئے کہ ہم تزکیہ نفس کیلیئے کوشاں رہیں۔

## دل کی صفائی

نائیدہ رند سال دوئم

جب آپ کے دل کے آہینے میں بغض ،عداوت اور جھوٹ کی گرد پڑ جائے تو یہ آئینہ اپنے ضمیر کو بھی پہچان نہیں پاتا لہٰذہ ہمیں اس گرد کو صاف کرنا چاہیئے۔مگر کیسے؟ یہ ہم آپکو بتاتے ہیں اس کیلیئے آپکو درج ذیل چیزوں کی ضرورتے پڑے گی۔

سچائی کا پاوڈر        اخلاق ومحبت کا پانی        مخلصی کا برش        دیانت کا ڈسٹر

ترکیب: سب سے پہلے آپ اپنا دل دیانت کے ڈسٹر سے جھاڑ لیں۔اب اس پر سچائی کا پاوڈر ڈالیں اور مخلصی کے برش سے رگڑ رگڑ کر صاف کریں پھر اخلاق ومحبت کے پانی سے اُسے دھولیں۔اگر دل پھر بھی صاف نہ ہو تو یہ عمل دوبارہ دہرائیں۔

### کیا فائدہ

☆ اُس پھول کا کیا فائدہ جسمیں خوشبو نہ ہو

☆ اُس دوست کا کیا فائدہ جس میں وفا نہ ہو

☆ اُس آنکھ کا کیا فائدہ جس میں آنسو نہ ہو

☆ اُس دل کا کیا فائدہ جس میں درد نہ ہو

اگر انسان کے باطن کو دیکھا جائے تو انسان کے دل میں ہمیشہ دو طاقتوں کا باہم کشمکش جاری رہتا ہے۔
یہ دو طاقتیں بدی اور نیکی کی طاقتیں ہیں اگر انسان بدی کی طاقت کو زیر کرنا چاہتا ہے تو اُسے اپنے دل کی پاکیزگی کیلئے کوشش جاری رکھنا ہوگا۔ اگر دیکھا جائے تو بدی اور نیکی کے درمیان یہ کشمکش اور جنگ روز اوّل سے موجود ہے۔ ابلیس نے حضرت آدم کی تخلیق کے بعد سجدہ آدم سے انکار کر کے اس بدی کی بنیاد ڈال دی اور تا قیامت نیکی اور بدی کے درمیان یہ جنگ جاری ہے۔ لیکن بدی پر نیکی ہمیشہ غالب رہی ہے۔ اور یہ وہ لوگ ہیں جو کہ تذکیہ نفس پر زور دیتے ہیں۔
اگر دیکھا جائے تو جس طرح انسان کی ظاہری جسم کی تندرستی کیلئے خوراک کی ضرورت رہتی ہے اسی طرح انسان کی باطنی جسم ''روح'' کو بھی خوراک کی ضرورت ہے۔ اسی طرح جب ظاہری جسم بیمار ہو جائے تو اُسے علاج کی ضرورت رہتی ہے اسی طرح انسان کی باطنی جسم کو بھی بیماری کی صورت میں علاج کی ضرورت ہے۔ باطنی جسم کے علاج کیلئے تزکیہ نفس ہی واحد ذریعہ علاج ہے۔ اللہ پاک فرماتے ہیں ''سن لو...... جو اللہ کے دوست ہیں وہ کبھی بھی خوف زدہ اور غمناک نہ ہوں گے''
خوف زدہ وہی رہتے ہیں جو کہ خود کو نفس امّارہ کا غلام بنا دیتے ہیں برائی کے راستوں پر چلتے ہیں۔
غیبت، غصہ، حسد، غرور، دکھاوا کرتے ہیں یہ عادتیں نفس امّارہ کی خوراک ہوتی ہیں جس سے نفس امّارہ طاقت ور ہوتی ہے۔ جب کوئی شخص ان شیطانی خصلتوں پر قابو پانے کی کوشش کرتا ہے تو اس سے نفس امّارہ کو خوراک ملنا بند ہو جاتی ہے۔ اور وہ اپنی موت آپ مرجاتی ہے۔ اور انسان نفس لوامتہ کی طرف راغب ہو جاتا ہے۔ نماز، روزہ، زکواۃ نفس لوامنہ کی بہترین خوراک ہیں۔ ان سرگرمیوں سے نفس لوامنہ تندرستی اور توانائی پاتی ہے اور آزمائشوں کی گھڑی میں کامیاب و کامران ہوتا ہے۔ اگر انسان پابندی کے ساتھ خدا کے احکامات کی پابندی کرے۔ گناہوں سے تائب رہے تو پھر نفس لوامتہ فوت ہو جاتی ہے اور نفس مطئنہ میں تبدیل ہو جاتی ہے اور وہ خدا کے نزدیک پسندیدہ بن جاتا ہے۔ تزکیہ نفس سے انسان صرف خدا کے نزدیک پسندیدہ نہیں ہوتا بلکہ لوگوں کے نزدیک بھی اس کا مرتبہ بڑھ جاتا ہے۔ وہ عزت و توقیر پاتا ہے اسکی نیک سیرتی کے لوگ گرویدہ بن جاتے ہیں۔ آج دیکھا جائے تو ہمارا معاشرہ ہر اعتبار سے تباہی کی طرف جارہی ہے۔ چوری ڈاکے عام ہیں قتل و

# تزکیہ نفس

نجمہ رفعت لیکچرار اسلامیات

ارشاد ربانی ہے! ''ہم نے انہی کی جنس سے ایک ایسا پیغمبر بھیجا ہے جو ان لوگوں کو آیتیں پڑھ کر سناتا ہے اور لوگوں کے ظاہر و باطن کو صاف کرتا اور ان کو کتاب وحکمت کی باتیں بتاتا ہے''
اس آیات مقدس میں اللہ تعالیٰ نے حضورؐ کی ایک خصوصیت تزکیہ نفس کو بتایا ہے یعنی لوگوں کی باطنی بیماریاں دور فرماتے ہیں۔

لغوی اعتبار سے اپنے داخلی احساسات کو پاک وصاف رکھنے کا نام تزکیہ نفس ہے۔ تزکیہ نفس انسان کے اندر ایک ایسی طاقت ہے۔ جس سے وہ کسی چیز کی خواہش کرتا ہے۔ خواہ وہ خواہش برائی کی ہو یا بھلائی کی ہواس کو نفس کہتے ہیں۔ نفس کی تین قسمیں ہوتی ہیں۔

1 نفس امّارہ: اس کا کام اکثر برائی کی طرف راغب کرنا ہوتا ہے۔
2 نفس لوامتہ: اس کا کام برے کاموں پر ملامت کرنا اور نیکی کی طرف راغب کرنا ہوتا ہے۔
3 نفس مطمئنہ: اس کا کام اکثر بھلائی کی طرف مائل کرنا ہوتا ہے۔

نفس کی ان تین قسموں کے بارے میں حضورؐ کا ارشاد ہے کہ ''اے لوگو! آگاہ رہو کہ انسان کے جسم میں گوشت کا ایک ٹکڑا ہوتا ہے جب وہ درست ہو جاتا ہے تو تمام بدن درست ہو جاتا ہے اور جب وہ بگڑ جاتا ہے تو تمام بدن بد بودار ہو جاتی ہے آگاہ رہو کہ وہ گوشت کا ٹکڑا دل ہے۔

آپؐ نے فرمایا کہ اس دل کی صفائی موت کو ہمیشہ یاد رکھنے اور قرآن پاک کی تلاوت سے ہوتی ہے۔
اس حدیث سے معلوم ہوا کہ انسان کی کردار اور شخصیت کی اصلاح کا دارومدار قلب کی پاکیزگی سے وابسطہ ہے۔
اگر انسان اپنے دل اور دماغ کو پاک وصاف رکھنے کی کوشش نہ کرے تو اس پر شیطانی خواہشات غلبہ پا جاتے ہیں اور وہ گناہوں کی زندگی کا عادی بن جاتے ہیں اس اعتبار سے نفس امّارہ انسان کا سب سے بڑا دشمن ہوتا ہے۔ اس لئے حضورؐ نے مسلمانوں کو ہمیشہ نفس امّارہ پر قابو پانے کی تاکید کی ہے۔

برے اعمال کرتا ہے لیکن مرتے وقت اپنی وصیت میں عدل و انصاف کی روشنی اختیار کرتا ہے اس طرح اس کا خاتمہ نیک اعمال پر ہوتا ہے اور وہ جنت میں چلا جاتا ہے۔

☆ اے انسان تجھے جو بھلائی بھی حاصل ہوتا ہے۔ اللہ کی عنایت سے ہوتا ہے۔ اور جو مصیبت تجھ پر آتی ہے۔ وہ تیرے اپنے کسب وعمل کی بدولت ہے۔

☆ جس نے غصہ کو روک لیا۔ اللہ تعالیٰ اس سے اپنے عذاب کو روک لیتا ہے اور جو اپنی زبان کو قابو میں رکھتا ہے۔ اللہ اس کے عیوب کو چھپالیتا ہے۔

☆ لوگوں سے اپنی تعریف سننے کی محبت آدمی کو اندھا اور بہرہ کر دیتی ہے پھر اسے نہ اپنے عیب نظر آتے ہیں اور نہ دوسروں سے اپنے عیب سننا پسند کرتا ہے۔

☆ بدمزاجی کام کو اس طرح خراب کر دیتی ہے جیسے سرکہ شہد کو

☆ کسی انسان کیلئے جائز نہیں کہ وہ کسی دوسرے انسان کو سجدہ کرے اگر اس کی اجازت ہوتی تو بیوی کو حکم دیا جاتا کہ وہ شوہر کو سجدہ کرے۔

☆ اور تم میں سے سب سے اچھے لوگ وہ ہیں جو اپنی بیویوں کے حق میں سب سے اچھے ہوں۔

☆☆☆☆☆

# ماہ رمضان

عطیہ لعل سال دوئم

ر.................. سے .................................................. رضائے الٰہی

م.................. سے .................................................. معرفت خدا وندی

ض.................. سے .................................................. ضامنتِ خدا وندی

ا.................. سے .................................................. الفتِ خداوندی

ن.................. سے .................................................. نصرت خدا وندی

# احادیث نبویؐ

ناہیدہ رند سال دوئم

☆ اللہ اس بندے کو آباد کرتا ہے۔ جو میری باتیں سن کر دوسروں تک پہنچائے۔

☆ اے بنی آدم ایک میری چاہت ہے اور ایک تیری چاہت ہے۔ پس اگر تو نے سپرد کر دیا۔ اپنے آپ کو اس کے جو میری چاہت ہے۔ اگر تو نے مخالفت کی اس کی جو میری چاہت ہے تو میں تھکا دوں گا تجھ کو۔ اس میں جو میری چاہت ہے پھر وہی ہو گا جو میری چاہت ہے۔

☆ مسکین وہ نہیں جو ایک دو لقموں اور ایک دو کھجوروں کیلئے لوگوں کے دروازوں کے چکر لگاتا پھرے بلکہ مسکین درحقیقت وہ ہے جس کے پاس اتنا نہ ہو جو اس سے بے نیاز کر دے اور ظاہراً اس کے مستحق ہونے کا پتہ نہ چلے کہ اس سے صدقہ دیا جائے اور خود لوگوں سے سوال کرنے پر تیار نہ ہو۔

☆ (نیکی کے کاموں میں) طاقتور مومن اللہ تعالیٰ کے نزدیک کمزور مومن سے بہتر اور زیادہ محبوب ہے۔ اللہ تعالیٰ سے مدد طلب کر اور ہمت نہ ہار۔ اور اگر تجھے کوئی نقصان پہنچ جائے تو یوں نہ کہہ کہ اگر میں وہ کام کر لیتا تو ایسا ایسا ہو جاتا۔ لیکن یوں کہہ کہ میری تقدیر ایسی تھی اور اللہ تعالیٰ نے جو چاہا کیا کیونکہ اگر مگر شیطان کے عمل کا دروازہ کھول دیتا ہے۔

☆ اور یاد رکھو تمہارے رب نے خبردار کر دیا تھا کہ اگر تم شکر گزار بنو گے تو میں تم کو اور زیادہ نواز دوں گا اور اگر کفران نعمت کرو گے تو میری سزا بہت سخت ہے۔

☆ آدمی ۷۰ سال تک نیک کام کرتا رہتا ہے۔ لیکن مرتے وقت وہ اپنے مال کے سلسلے میں غلط وصیت کر کے برے اعمال پر اپنا خاتمہ کرتا ہے۔ اور نتیجتاً جہنم میں چلا جاتا ہے۔ اسی طرح ایک دوسرا آدمی ۷۰ سال تک

حضورؐ کے خزانہ رحمت میں دوست ، دشمن ، بچے ، بوڑھے ، عورت ، مرد ، مسلمان اور کافر ، حیوانات ، نباتات و جمادات ، جنّات اور فرشتے الغرض سب ہی حصّہ دار تھے۔ اسی خوبیوں کی بنا پر اللہ تعالیٰ نے آپؐ کو رحمت اللعالمین کا لقب دیا ہے۔

ہمارے نبیؐ قدرت کا وہ عظیم شاہ کار ہیں کہ جس مہینے کی نسبت آپؐ سے ہوئی وہ مہینہ ممتاز ہو گیا۔ جس دن کی نسبت آپؐ کے ساتھ ہوئی وہ دن ممتاز ہو گیا۔ جس شہر کی نسبت آپؐ سے ہے وہ اعلیٰ بن گیا جس قبیلے کی نسبت آپؐ سے ہوئی وہ قبیلہ باعظمت بن گیا۔ جس زمانے کی نسبت آپؐ سے ہوئی وہ زمانہ اعلیٰ بن گیا۔ جس سواری کی نسبت آپؐ سے ہوئی وہ سواری اعلیٰ بن گئی۔ جس انسانوں کی نسبت آپؐ سے ہوئی وہ انسان کائناتِ انسانی میں منفرد و ممتاز ہو گئے۔ یہاں تک کہ خاکِ عرب کے جن ذرّات کو آپؐ کے قدموں سے نسبت ہو گئی وہ ذرّے افتاب بن گئے۔

قدم بوسی کی دولت مل گئی تھی چند ذرّوں کو
ابھی تک وہ چمکتے ہیں ستاروں کی جبین بن کر



راج گل سال اوّل

# آنسو

یہ نمکین پانی کے چند قطرے جنہیں ہم آنسو کہتے ہیں اپنے اندر غم اور خوشی دونوں سمیٹے ہوئے ہیں۔ غم کے آنسو نکلنا ایک عام سی بات ہے۔ لیکن بعض اوقات خوشی کے موقع پر بھی آنسو نکل پڑتے ہیں دونوں موقعوں پر یہ آنسو انسان کا ساتھ دیتے ہیں یہ مختلف انداز میں آنکھوں سے بہتے ہیں۔ کبھی یہ کسی کے بچھڑنے پر اور کبھی کسی کے اچانک مل جانے پر بے ساختہ نکل پڑتی ہیں۔ ایک قطرہ آنسو سے ہزاروں دل تڑپتے ہیں اور کبھی کبھار کسی کا عمر بھر رونا یونہی بیکار جاتا ہے۔

# حضور صلی اللہ علیہ وسلم رحمتہ اللعالمین ہیں

سُمیرا نسیم قمبرانی سال اوّل

ہر ایک زمین کیلئے ہر آسمان کیلئے
وہی ہیں رحمتِ عالم ہر اِک جہاں کیلئے

یہ ہماری خوش نصیبی ہے کہ ہمارے نبی کریمؐ کو صرف خاتم الانبیاء ہی نہیں رحمتہ اللعالمین بھی بنا کر بھیجا گیا ارشادِ ربانی ہے! ''آپکو ہم نے تمام جہانوں کیلئے رحمت بنا کر بھیجا ہے''

حضورؐ کی بعثت سے دنیا شرک و جہالت، فتنہ فساد، قتل و غارت گری اور اسی طرح کی بے شمار برائیوں میں گری ہوئی تھی۔ حضورؐ نے دنیا کو خالص توحید کا پیغام دیا اور اسطرح انسانیت کو اس کا صحیح مقام بخشا۔ انسانیت ظلم واستبداد کی چکی میں پس رہی تھی۔ کسی کی جان و مال، عزت وآبرو محفوظ نہ تھی۔ آپؐ نے اِن چیزوں کو تحفظ فراہم کیا دنیا بندا اور آقا کی تصدیق میں مبتلا تھی آپؐ نے مساوات اور برابری کا سبق دیا۔

محمدؐ کی محبت دین حق کی شرط اوّل ہے
اسی میں ہو اگر کوئی خامی تو سب کچھ نا مکمل ہے

حضورؐ کی ذات برکات تمام جہانوں کیلئے رحمت اور شفقت کا پیغام تھی۔ قرآن پاک میں ارشاد ہے! اے رسولؐ خدا کی مہربانی ہے آپؐ ان کیلئے نرم مزاج ہیں۔ اگر آپ تند خو اور سخت دل ہوتے تو یہ لوگ آپ کے اردگرد سے بھاگ جاتے۔

جو جاہل لوگ عداوت اور دشمنی میں اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے جو معمولی باتوں پر ایک دوسرے کا خون بہاتے تھے۔ حضورؐ نے انہیں بھائی بنا دیا ہجرت مدینہ کے موقع پر آپؐ نے مہاجرین اور انصار کو آپس میں بھائی بھائی بنا کر آخوت اور بھائی چارے کی ایک عظیم الشان مثال قائم کر دی۔

☆ اور ایسے لوگ بھی اللہ کو پسند نہیں ہیں جو کنجوسی کرتے ہیں۔

☆ اے لوگو جو ایمان لائے ہو۔ انصاف کے علمبردار اور خدا واسطے کے گواہ بنو اگرچہ تمہارے انصاف اور تمہاری گواہی کی زد میں خود تمہاری اپنی ذات پر یا تمہارے والدین اور رشتے داروں پر ہی کیوں نہ پڑتی ہو۔ فریق معاملہ خواہ مالدار ہو یا غریب اللہ تم سے زیادہ ان کا خیر خواہ ہے۔

☆ اور اپنا مال جو اللہ نے تمہیں اپنے کاروبار زندگی چلانے کیلئے دیا ہے کم عقل لوگوں کے حوالے نہ کرو۔

☆ اپنا کام احسن طریقے سے کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ نیک کام کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔

☆ یہ تمہارا کیا حال ہے کہ ہر اونچے مقام پر لا حاصل یادگار عمارت بنا لیتے ہو اور بڑے بڑے محل تعمیر کرتے ہو۔ گویا تمہیں ہمیشہ رہنا ہے۔

☆ جو استخارہ کرے۔ ناکام نہیں ہونا۔ جو مشاورت کرے شرمسار نہیں ہوتا اور جو میانہ روی اختیار کرے مفلس نہیں ہوتا۔

# نیکی کی باتیں

کبھی نہیں سوچنا ........................ برائی کی باتیں

کبھی تنگ نہیں کرنا ........................ کسی کو بے گناہ کرنا

کبھی مارنا نہیں ........................ کسی مظلوم کا حق

کبھی ظلم نہیں کرنا ........................ کسی غریب پر

کبھی چھپانا نہیں ........................ سچائی کو

کبھی ڈرنا نہیں ........................ ظلم کی تاریک راتوں سے

نائلہ سلام گچکی

# قرآن کی متبرک آیتیں

ثمرین گل سال سوئم

☆ ایک چال وہ چلے اور پھر ایک چال ہم نے چلی جس کی انہیں خبر نہ تھی اب دیکھ لو ان کی چال کا انجام کیا ہوا۔ ہم نے تباہ کر کے رکھ دیا ان کو اور ان کی پوری قوم کو۔۔۔۔اور بچا لیا ہم نے ان لوگوں کو جو ایمان لائے تھے۔

☆ اگر اہل ایمان میں سے دو گروہ آپس میں لڑ جائیں تو ان کے درمیان صلح کراؤ۔ پھر اگر ان میں سے ایک گروہ دوسرے گروہ پر زیادتی کرے تو زیادتی کرنے والے سے لڑو۔ یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف پلٹ آئے پھر اگر وہ پلٹ آئے تو ان کے درمیان عدل سے صلح کرا دو۔ اور انصاف کرو کہ اللہ انصاف کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔

☆ اے نبیؐ نرمی و درگذر کا طریقہ اختیار کرو۔ معروف کی تلقین کئے جاؤ اور جاہلوں سے نہ الجھو۔ اگر کبھی شیطان تمہیں اکسائے تو اللہ کی پناہ مانگو وہ سب کچھ سننے والا اور جاننے والا ہے۔

☆ جو تبادلہ خیال نہیں کر سکتے جو مشورہ نہیں چاہتے اور جو تنقید برداشت نہیں کر سکتے وہ گونگے بہرے لوگ ہیں۔

☆ اے لوگو جو ایمان لائے ہو نہ مرد دوسرے مردوں کا مذاق اڑائیں اور نہ عورتیں دوسری عورتوں کا مذاق اڑائیں۔ ہو سکتا ہے وہ ان سے بہتر ہوں۔ آپس میں ایک دوسرے پر لعن طعن نہ کرو اور نہ ایک دوسرے کو برے القاب سے یاد کرو۔ ایمان لانے کے بعد فسق میں نام پیدا کرنا بہت بری بات ہے۔

☆ یہی انسان جب ذرا سی مصیبت اسے چھو جاتی ہے تو ہمیں پکارتا ہے۔ اور جب ہم اسے اپنی طرف نصیحت دیکر ابھار دیتے ہیں تو کہتا ہے کہ یہ تو میرے علم کی بنیاد پر دیا گیا ہے۔ نہیں بلکہ یہ تو آزمائش ہے۔ مگر ان میں سے اکثر لوگ جانتے نہیں ہیں۔

☆ اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہو اس کی رحمت سے تو بس کافر ہی مایوس ہوا کرتے ہیں۔

# قرآن پاک کے بارے میں

نادیہ نسیم سال چہارم

| | | | |
|---|---|---|---|
| قرآن پاک میں کل پارے = | 30 | قرآن مجید میں کل منزلیں = | 7 |
| قرآن مجید میں کل سورتیں = | 114 | قرآن مجید میں کل آیات = | 6666 |
| قرآن مجید میں کل رکوع = | 557 | قرآن مجید میں کل کلمات = | 86430 |
| قرآن مجید میں کل حروف = | 3206270 | | |

قرآن پاک میں سب سے لمبی سورۃ، سورۃ البقرہ ہے۔

قرآن پاک کی سب سے چھوٹی سورۃ، سورۃ الکوثر ہے۔

باب القرآن سورۃ الفاتحہ کو کہتے ہیں۔

سورۃ التوبہ میں ایک بار بھی بسم اللہ نہیں آتی۔

سورۃ النمل میں بسم اللہ دوبار آتا ہے۔ایک بار شروع میں اور ایک بار آیت نمبر 30 میں

روح القرآن سورۃ یٰسین کو کہتے ہیں۔

صحابی رسول اللہ ﷺ حضرت عمر فاروقؓ کے حق میں متعدد بار آیاتِ قرآن نازل ہوئی تھی۔

حضرت زید بن حارثؓ کا نام سورۃ الاحزاب میں آیا ہے۔

قرآن پاک میں لفظ ''محمدؐ'' چار مرتبہ آیا ہے۔

قرآن پاک میں سب سے لمبی آیت سورۃ البقرہ کے کل آیت 282 ہیں

خانہ کعبہ کو قرآن میں مسجد الحرام کے نام سے پکارا گیا۔

دشمن اسلام کے نام سے سورۃ لہب موجود ہے۔

قرآن پاک میں رسولؐ کے واقعہ معراج کے سلسلے میں مسجد اقصیٰ اور مسجد الحرام کا ذکر سورۃ بنی اسرائیل میں ہے۔

قرآن پاک میں نماز کی تاکید سات سو 700 مقامات پر آئی ہے۔

اس شمارے میں علمی، ادبی مضامین اور نظمیں شامل کی گئی ہیں۔ہم نے تحریروں کے انتخاب میں جہان معیار کو مدنظر رکھنے کی کوشش کی ہے وہاں پر اس بات کا بھی خیال رکھا ہے کہ تحریریں نہ صرف معیاری ادب کی ترجمان ہوں بلکہ وہ طالبات کی رہنمائی اور ہماری روایات کی بھی آئینہ دار ہوں۔ہم اس کاوش میں کہاں تک کامیاب رہے ہیں۔اس کا فیصلہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ ہماری خوش قسمتی ہے کہ اس شمارے کیلئے ہمیں جہان طالبات کی طرف سے بے شمار مضامین موصول ہوئیں وہاں پر ہمارے اساتذہ نے بھی اپنے معیاری مضامین سے میگزین کی خوبصورتی کو نکھارنے میں تعاون کیا ہے۔ہمیں میگزین کی اشاعت کے سلسلے میں پروفیسر محمد امین بلوچ پرنسپل گورنمنٹ ڈگری کالج اور پروفیسر شاہین سلطانہ پرنسپل گورنمنٹ انٹر گرلز کالج کی سرپرستی بھی حاصل رہی جس کے لئے ادارتی بورڈ کے ممبران ان کے بے حد مشکور ہیں۔اگر یہ سلسلہ یونہی جاری رہا تو ہمیں یقین ہے کہ یہ کاروان اپنی پہچان اور روایات کو مزید بلندیوں پر تک پہنچائیگا' اور زندگی کے اس پرآشوب موڑ پر نئے آنے والی طالبات کے لئے مشعل راہ ہوں گی۔

**پروفیسر غنی طارق**

**(چیف ایڈیٹر)**

# اداریہ

## مجلّہ گدان کا پہلا شمارہ حاضر خدمت ہے

آج سے ۲۱ برس پہلے پنجگور جیسے پسماندہ علاقے میں طالبات کے لئے کالج سطح پر کلاسیں شروع کی گئیں۔اور اس علاقے کے نسوانی قافلے نے اپنے اعلیٰ تعلیمی سفر کا آغاز کیا۔اس سفر میں مسافر کم ...... راستہ کٹھن ...... اور منزل دور تھی۔ یہ کاروان ایک دشوار اور کٹھن راستے پر چلتے ہوئے دوسروں کیلئے نشانِ راہ چھوڑتے رہے۔اور آج یہ کاروان ایک ایسے مقام پر ایستادہ ہے کہ جہاں پر ۲۱ ویں صدی ہاتھ پھیلائے ان کا استقبال کررہی ہے۔ یہ صدی اپنی ھیئت کے اعتبار سے معاشی اور سماجی تغیرات کی صدی ہے۔ سائنس اور ٹیکنالوجی کی ترقی سے اس صدی میں دنیا سمٹ کر ایک گلوبل ویلیج بن گئی ہے۔جس میں زندہ رہنے کیلئے انتھک محنت اور وسیع علم وبصیرت کی ضرورت ہے۔اس کاروان نے علم وشعور کی بلندیوں تک پہنچنے کیلئے بلاشبہ تاریخی جدوجہد کی ہے۔اور زندگی کے اعلیٰ مقاصد کی طرف پیش قدمی کرنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا ہے۔

آج جو میگزین آپ کے ہاتھوں میں ہے وہ دراصل اس کاروان کی انہی کاوشوں کی امین ہے۔

ہم طالبات کی تحریروں کے معیاری ہونے کا دعویٰ تو نہیں کرسکتے۔البتہ ایک گذارش ضرور کرتے ہیں کہ ان تحریروں کو ایک ایسے زاویے سے پڑھنے کی کوشش کرنی چاہئے جو کہ ایک پسماندہ سماج کی علمی معیار کا خاصہ ہوتی ہے۔بعید نہیں کہ ان کی یہ تحریریں آپ کے معیار پر پورا نہ اتریں لیکن یہ پھر بھی قیمتی ہیں۔کیونکہ ان مضامین میں طالبات کے جذبات اور کاوشین پوشیدہ ہیں۔ممکن ہے کہ ان کی دلجوئی سے آنے والے دنوں میں انہی میں سے کوئی زینت بلوچ، گوھر ملک اور بانل دشتیاری بن کر ابھرے۔ چنانچہ اس حوالے سے یہ تحریریں انمول ہیں۔اور انہیں قدر کی نگاہ سے دیکھنے کی ضرورت ہے۔

# فہرست

# مجلّہ گدان......نسوانی شعور کا امتحان

میرے لئے انتہائی خوشی کا مقام ہے کہ گورنمنٹ انٹر کالج پنجگور اپنا ادبی مجلّہ ( گدان ) شائع کر رہا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ یہ مجلّہ طالبات کی تخلیقی اور ادبی صلاحیتوں کے نکھار کا باعث بنے گی۔ اگر چہ یہ ایک مشکل کام ہے لیکن جب جذبے سچے اور حوصلے بلند ہوں تو مشکل سے مشکل کام بھی آسان ہوگا۔ مجلّہ ( گدان ) کی اشاعت کا بارگران جن احباب نے اپنے سر اٹھالیا ہے وہ یقیناً داد کے مستحق ہیں۔

گورنمنٹ انٹر کالج پنجگور ضلع کی وہ علمی اثاثہ ہے کہ جہاں سے ہر سال نسوانی شعور کے گل ہائے رنگا رنگ نکھرتی ہے اور وہ زندگی کی اعلیٰ مقاصد کی طرف پیش قدمی کرتی ہیں۔ مجلّہ ( گدان ) ہماری کالج کی نسوانی شعور کا امتحان بھی ہے مجھے کامل یقین ہے کہ وہ اس امتحان میں سرخرو ہونگے۔ اور انکی ادبی تخلیقات قارئین کو پسند آئیں گی۔ میری دعا ہے کہ اس مجلّہ کے زریعے علم کی روشنی مزید پھیلے اور وہ روشن مستقبل کی گامزن ہوں (امین)

پروفیسر منور سلطانہ

پرنسپل

گورنمنٹ انٹر گرلز کالج پنجگور

# مجلّہ گدان......نقشِ اوّل

ضلع پنجگور علم وادب دوستی کے اعتبار سے ایک مثالی علاقہ ہے یہاں پر کئی نام آور، محقق نقاد اور ادیب پیدا ہوئے ہیں۔ یہ سرزمین خوش فکر اور تعمیری ذہن کے حامل شعرا کے حوالے سے بھی ایک منفرد مقام رکھتی ہے۔ کہ جن کی علم شناسائی اور ادب پر عمیق نظر نے ایک توانا اور پُر اعتماد نسل کی تعمیر میں اہم کردار ادا کیا ہے۔ اور یہ نئی نسل اپنے ادبی اور علمی میراث کی نگہبانی میں ہمہ وقت کوشاں نظر آتی ہے۔ میں نے اس کا مشاہدہ گورنمنٹ ڈگری کالج کے مجلّہ ''رخشان'' کے گذشتہ شمارے سے کیا ہے۔ طلبا نے اس مجلّہ میں اپنے ادبی استعداد کو جس خوبصورتی اور جاذبیت سے لفظوں کے جواہرات میں پرویا ہے، وہ بلاشبہ داد کے مستحق ہیں۔

طلبا کے ان فن پاروں کو دیکھتے ہوئے گورنمنٹ گرلز انٹر کالج نے بھی اپنا ادبی مجلّہ ''گدان'' کے نام سے شائع کرنے کا فیصلہ کیا ہے یہ اس ادارے کی پہلی کاوش ہے جسے طالبات کی ادبی مشاغل کے حوالے سے نقشِ اوّل قرار دی جاسکتی ہے۔ مجھے یقین ہے کے طلبا کی طرح ہماری طالبات بھی اپنی پوشیدہ صلاحیتوں کو ایک ایسی نثری اور شعری لڑی میں پروئیں گی کہ جنہیں پڑھ کر قارئین انہیں داد دیئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔

مجلّہ ''گدان'' ایک تشبیہاتی نام ہے جو بلوچستان کے تہذیبی اقدار کی عکاسی کرتا ہے۔ معاشرتی اعتبار سے یہاں کی اکثریتی آبادی ابھی تک خانہ بدوش ہے اور گدان ایسے معاشرے کی ایک روایتی علامت ہے۔ یہ معاشرہ مستقل حالت نقل مکانی میں رہتا ہے جو جہاں بھی ڈیرے ڈال لیتے ہیں وہاں پر اپنے خیمے نصب کر کے حوادث زندگی سے کھیلنے لگتے ہیں۔ ان کیلئے علم کے دروازے بہت ہی کم کھلتے ہیں۔ لیکن اب زمانہ تغیر پذیر ہے۔ اور اس تغیر پذیری کے دور میں ان گدانوں کے در پر بھی علم دستک دے رہی ہے۔ یہی اس مجلّہ کی روح ہے۔ جو طالبات کے جہد مسلسل سے ایک روشن مستقبل کی نوید ہے۔ مجھے یقین ہے کہ پنجگور کی اس ابھرتی ہوئی درسگاہ کے طفیل علم وادب کی جو کرنیں پھوٹیں گی ان سے دور افتادہ تاریک ''گدان'' بھی روشن ہوں گی۔

پروفیسر محمد امین سرپرست اعلیٰ

# پیغام

مجھے یہ جان کر انتہائی مسرت ہوئی ہے کہ گورنمنٹ گرلز انٹر کالج پنجگور کے زیر اہتمام علمی مجلّہ گدان برائے طالبات، شائع ہو رہا ہے جو کہ کالج اساتذہ کی ملی اور تعلیمی مسائل سے غیر معمولی دلچسپی کا آئینہ دار اور اس اعتبار سے قابل ستائش ہے۔

ایک پسماندہ قوم کی حیثیت سے ہمارے لئے ناگزیر ہے کہ ہمارا نظام تعلیم جدید عصری تقاضوں سے ہم آہنگ ہو، تاکہ ہماری درسگاہوں کے فارغ التحصیل نوجوان اپنے مستقبل کی ذمہ داریوں سے صحیح معنوں میں عہدہ برآ ہوں، مجھے یقین ہے کہ اگر درسگاہوں میں علمی اور ادبی سرگرمیوں کو جاری رکھا جائے تو یہ اقدامات دور رس علمی اور تعلیمی نتائج کے حامل ہوں گے، اس ضمن میں یہی کہا جاسکتا ہے کہ اساتذہ کرام اپنے طلباء میں محنت کی عظمت، خوداعتمادی اور مستقبل کے ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہونے کی صلاحیتوں کی نشوونما میں کسی مصلحت کا شکار نہ ہوں، اور ان بنیادی باتوں پر فکری اور عملی توجہ مبذول کریں، جو کہ وسیع النظری کی بنیاد بنتے ہیں، دیکھتے ہیں کہ یہ مجلّہ ہماری رہنمائی کس طرح کرے گا، میں ایک بہتر مستقبل کی تعمیر میں آپ کا ہمسفر ہوں، خدا کرے کہ اس کشت ویران میں بہار آئے اور یہ ستارے یونہی سنورتے اور چمکتے رہیں۔

نور احمد بلوچ

ضلعی ناظم اعلیٰ پنجگور

# پیغام

میرے لئے یہ امر انتہائی باعث مسرت ہے کہ گورنمنٹ انٹر گرلز کالج ، پنجگور اپنا میگزین ''گدان'' برائے طالبات کی اشاعت کا ارادہ رکھتی ہے۔ طالبات کی مختلف موضوعات پر مضامین اور نگارشات جو اس میگزین کی زینت بنیں گے قارئین کے علم اور تجربے میں اضافہ کے سبب بنیں گے۔ تجربہ کار اساتذہ کی نگرانی اور جناب پرنسپل ڈگری کالج پنجگور پروفیسر محمد امین بلوچ صاحب اور پرنسپل انٹر گرلز کالج پنجگور پروفیسر شاہین سلطانہ کی انتھک محنت اور ذاتی دلچسپی طالبات کی پوشیدہ صلاحیتوں کو اُجاگر کرنے میں اس میگزین کی اشاعت ادبی اور علمی حلقوں میں اچھے الفاظ سے سراہا جائیں گی۔ پنجگور جیسے دور افتادہ اور سہولتوں سے محروم علاقے میں ایسے ادبی سرگرمیوں کو فروغ دینا نہ صرف ایک مشنری جذبہ ہے بلکہ آلودہ ماحول کیلئے ایک نویدِ بہار ہے جو یقیناً اپنے انمٹ نقوش ثبت کریگا پایۂ استقلال وثبات جاودان بخش دے گا اور طالبات اپنے مشفق ومہربان اساتذہ کرام کی رہنمائی میں حیات جاودان کی منازل طے کرینگے اور اپنے مستقبل اور نصب العین کی راہیں متعین کرنے میں کامیاب وکامران ہوں گے۔ یہ میگزین طالبات کو اپنی صلاحیتوں کے نکھار کا موقع فراہم کریگا۔ کیا پتہ پنجگور کے طالبات کے قلمی شبنمی قطروں سے ایک ایسی شاہکار تخلیق ہو جو اُن کے اپنے لئے وجہ امتیاز اور اہلیان پنجگور کیلئے باعث عزت وجہ شہرت اور طمانیت قلب ہو جو روح کو گرما دے جو دلوں کو تڑپا دے۔ دُعا ہے کہ میگزین اپنی پوری تابانیوں کے ساتھ ہمیشہ چمکتا اور دمکتا رہے۔ آمین

ادریس بلوچ

ڈی سی او پنجگور

# ترتیب

## (حصہ اردو)

| | | |
|---|---|---|
| رسالے کا نام | : | مُجّلہ گدان |
| زبان | : | اردو |
| شمارہ | : | پہلا |
| سن اشاعت | : | 2004 |
| ایڈیٹر | : | نجمہ رفعت لیکچرار |
| سب ایڈیٹر | : | نور جہان (اسٹوڈنٹ) |

# ترتیب عمومی

| | | |
|---|---|---|
| رسالے کا نام | : | مُجّلہ گِدان |
| زبانیں | : | اردو، بلوچی، انگریزی |
| شمارہ | : | پہلا |
| سن اشاعت | : | 2004 |
| کمپوزنگ | : | بالٹک کمپیوٹر اینڈ اسٹشنر زچتکان پنجگور |
| ناشر | : | کالج میگزین سوسائٹی |
| طبع | : | |

# ایڈیٹوریل بورڈ

# حفیظ اللہ بلوچ......فائن آرٹس کے بلند پایہ طالب علم

حفیظ اللہ بلوچ گرمکان پنجگور کے ایک ہونیار طالب علم ہے انہوں نے اپنی ابتدائی تعلیم گورنمنٹ ہائی اسکول گرمکان سے حاصل کی اور گورنمنٹ ڈگری کالج پنجگور سے ایف اے کا امتحان امتیازی نمبروں سے پاس کرکے مزید تعلیم کیلئے کوئٹہ کا رخ کیا اور بلوچستان یونیورسٹی کے شعبہ فائن آرٹس میں داخلہ لیا جہاں پر وہ اس وقت زیر تعلیم ہے وہ بچپن ہی سے آرٹس سے دلچسپی لیتے تھے اور یہی دلچسپی انہیں فائن آرٹس کی طرف لے گئی۔ انہیں جمالیات اور قدرت کے حسین مناظر کو کینوس پر منتقل کرنے کا بخوبی علم ہے جو کہ اُنکی مختلف پینٹنگز سے عیاں ہے۔ اور اس نے بلوچستان یونیورسٹی کے شعبہ فائن آرٹس کی پہلی امتحان میں اوّل پوزیشن حاصل کرکے یہ ثابت کردیا کہ وہ ایک بہترین آرٹسٹ ہے۔

اُنکا کہنا ہے کہ مجھے بچپن ہی سے آرٹسٹ بننے کا شوق رہا ہے۔ اور میں نے اپنی اس شوق کی تکمیل کیلئے شب و روز محنت کی ہے۔ میرے حوصلے بلند ہیں اور مجھے یقین ہے کہ میں آرٹ کی دنیا میں کامیاب ہونگا۔

اُنکی مصوری کو دیکھتے ہوئے بجا طور پر کہا جاسکتا ہے کہ وہ اپنی مقاصد میں کامیاب ہونگے لیکن شرط یہ ہے کہ انہیں ہمارے ہم وطنوں، ادب دوست حلقوں اور حکومتی ذمہ داروں کی سرپرستی اور حوصلہ افزائی میسر آئے۔ اور انکی ایک شاہکار آرٹ گدان میگزین کی زینت ہے۔ جو کہ یقیناً قارئین کو پسند آئے گی۔

